بفیضِ حضور مفتیٔ اعظم حضرت علامہ شاہ محمد مصطفےٰ رضا قادری برکاتی نوری قدس سرہٗ





# نوری مقال

# در امرِ ہلال

بقلم فیض رقم حضرت علامہ مفتی شاہ محمد کوثر حسن صاحب قبلہ قادری رضوی مدظلہ النورانی

شائع کردہ:

نوری دار الافتاء

دار العلوم نوری (نوری نگر) ۳۱۹، گدرہوا، بلرام پور، یو.پی. پن ۲۷۱۲۰۱

سن اشاعت: صفر المظفر ۱۴۳۵ھ مطابق دسمبر ۲۰۱۳ء

بسم اللّٰہ الرحمن الرحیم

نحمدہ ونصلی ونسلم علی رسولہ الکریم وعلی اٰلہ الفخیم

● ہر وہ جسے ہم غلبۂ ظن سمجھیں ہر جگہ بکار آمد نہیں ـــــ ایک عادل کی خبر مفیدِ غلبۂ ظن ہوتی ہے ، اور دیانات میں مقبول ومعتبر بھی ہوتی ہے ، جیسا کہ امام اہلسنت قُدِّسَ سِرُّہٗ نے الاحلی من السکر لطلبۃ سکر روسر میں فرمایا

[کل کی برف میں شراب ملنے کی خبر ، اگر منتہائے سند مسلمان عادل اگر چہ ایک ہی ہو ، جب بھی احتراز واجب ، اور برف حرام ونجس ، فان فی الدیانات لا یشترط العدد ویقبل خبر الواحد العدل بلا تردد [مختصرًا فتاویٰ رضویہ ج ۲ ص ۱۱۷ ]]

مگر امرِ ہلال میں سوا رمضان کے مقبول ومعتبر نہیں ، اور رمضان میں بھی بحالِ صفائے مطلع بغیر کسی خصوصیتِ خاصہ کے معتبر نہیں

اگر مطلق غلبۂ ظن معتبر ہو تو یہ نا اعتباری ، جس کی فقہائے کرام نے تصریح فرمائی ، اس کے کیا معنیٰ ہوں گے؟

قاضیِ شرع کا خط دوسرے قاضی کے نام ، جسے دو عادل دار القضا سے لیکر آئیں ، اور شہادت دیں کہ ، یہ قاضیِ مذکور کا خط آپ کے نام ہے ، جسے قاضی مذکور نے ہمارے سامنے لکھا اور ہمیں اس پر گواہ کیا ، یہ شہادتِ عدلین گو شرع نے اسے یقین کا درجہ عطا فرمایا ، تاہم بالغ مبلغ تواتر نہیں ، کہ فی نفسہٖ مُورِثِ یقینِ کلامی ہو ، تو ضرور مفیدِ غلبۂ ظن ہی ہے ، اور در بارۂ ہلال وغیرہ مقبول ومعتبر ہے

مگر قاضی دوسرے قاضی کے پاس خود آکر بیان کرے تو مقبول ومعتبر نہیں ، خط بھی اسی کی زبان تھی ، کہ القلم احدی اللسانین ، جو دو گواہوں کے توسط سے پہنچی ،

اور جس احتمالِ کذب و خطاء سے خبرِ واحد کو چارہ نہیں ، وہ اس توسط میں اور زیادہ ہوا ، مگر پھر بھی مقبول و معتبر ، اور براہِ راست بیانِ قاضی میں قصرِ مسافت و تقلیلِ احتمال ، مگر پھر بھی نامقبول و نامعتبر ، تو وجہ کیا ہے؟

یہ کہ غلبۂ ظن وہ معتبر ہے ، جو طریقۂ شرع سے حاصل ہو ، نامۂ قاضی کے قبول پر صحابہ و تابعین رِضْوَانُ اللّٰہِ تَعَالیٰ عَلَیْہِمْ اَجْمَعِیْن نے برخلافِ قیاس اجماع فرمایا ، ولہذا وہ مقبول ہوا

اور قاضی کا بالمشافہ یا فون وغیرہ جدید آلہ جات سے بیان اس سے جدا ہے ، لہذا نامقبول ٹھہرا

امامِ اہلسنت قُدِّسَ سِرُّہٗ کے فتاویٰ میں ہے

**تنبیہِ چہارم**:- علماء تصریح فرماتے ہیں کہ دوسرے شہر سے بذریعۂ خط خبرِ شہادت دینا ، صرف قاضیِ شرع سے خاص ، جسے سلطان نے فصلِ مقدمات پر والی فرمایا ہو ، یہاں تک کہ حَکَم کا خط مقبول نہیں ، درمختار میں ہے **القاضی یکتب الی القاضی وھو نقل الشھادۃ حقیقۃ ولا یُقبل من مُحکَّم بل من قاض مُوَلّی من قِبَل الامام الخ ملتقطًا** [ رد المحتار ج ۴ ص ۳۸۹ ، ۳۹۰ ، ۳۹۵ ] فتح میں ہے **ھذا النقل بمنزلۃ القضاء ولھذا لا یصِحّ الّا من القاضی** [ فتح القدیر ج ۷ ص ۲۷۷ ] غیر قضاۃ تو یہیں سے الگ ہوئے ، رہے قاضی ان کی نسبت صریح ارشاد کہ اس بارے میں نامۂ قاضی کا قبول بھی اس وجہ سے ہے کہ صحابہ و تابعین رِضْوَانُ اللّٰہِ تَعَالیٰ عَلَیْہِمْ اَجْمَعِیْن نے برخلافِ قیاس اُس کی اجازت پر اجماع فرمالیا ، ورنہ قاعدہ یہی چاہتا تھا کہ اس کا خط بھی انہیں وجوہ سے جو اوپر گذریں مقبول نہ ہو ، اور پُر ظاہر کہ جو حکم

برخلافِ قیاس مانا جاتا ہے ، مَورِد سے آگے تجاوز نہیں کر سکتا

ائمہٗ دین تو یہاں تک تصریح فرماتے ہیں ، کہ اگر قاضی اپنا آدمی بھیجے بلکہ بذاتِ خود ہی آکر بیان کرے ، کہ میرے سامنے گواہیاں گذریں ، ہرگز نہ سنیں گے ، کہ اجماع تو صرف دربارۂ خط منعقد ہوا ہے ، پیامِ ایلچی وخود بیانِ قاضی اس سے جدا ہے ، امام علامہ محقق علی الاطلاق شرحِ ہدایہ میں فرماتے ہیں

الفرق بین رسول القاضی و کتابه حیث یُقبل کتابه و لا یُقبل رسوله فلان غایة رسوله ان یکون کنفسه و قدّمنا انه لو ذکَر ما فی کتابه لذٰلک القاضی بنفسه لا یَقبله وکان القیاس فی کتابه کذٰلک الّا انه اُجیز باجماع التابعین علیٰ خلاف القیاس فَاقتُصِرَ علیه [ فتاویٰ رضویہ ج۴ص ۵۲۵، ۵۲۶، فتح القدیر ج۷ ص ۲۷۳ ]

خط اور ایلچی دونوں قاضی کے روانہ کردہ ، مگر ان میں یہ فرق ، کہ خط مقبول اور پیامِ ایلچی نامقبول ـــــ اس کا سبب یہ ہے کہ زیادہ سے زیادہ ایلچی کی حیثیت خود قاضی کی سی ہوگی ، اور ہم پہلے بیان کر چکے ، کہ خود قاضی اپنے خط کا مضمون دوسرے قاضی کے سامنے بیان کرے تو نہیں مانا جائے گا ، خط کے بارے میں بھی قیاس یہی تھا کہ نہیں مانا جاتا ، مگر خط کے مقبول ہونے پر تابعین کا اجماع ہے ، اس لیے برخلافِ قیاس خط جائز رکھا گیا ، تو یہ برخلافِ قیاس حکم خط ہی تک محدود رہے گا

● قاضی کا یا چاند دیکھنے والے کا دور دراز مقام سے فون وغیرہ آلاتِ ترسیل کے ذریعہ بیان ، گو مُفیدِ ظن ہو ، تاہم وہ ضرور پسِ پردہ کی آواز ہے ، اور ضرور احتمالِ زُور سے دوچار ہے ، اور دربارۂ ہلال بے اعتبار ہے ، امام اہلسنت قُدِّسَ سِرُّہٗ فرماتے ہیں

یوں ہی ٹیلیفون ، کہ اُس میں شاہد مشہود نہیں ہوتا ، صرف آواز سُنائی دیتی ہے ، اور علماء تصریح فرماتے ہیں ، کہ آڑ سے جو آواز مسموع ہو اُس پر احکام شرعیہ کی بنا نہیں ہوسکتی ، کہ آواز آواز سے مشابہ ہوتی ہے ، تبیین الحقائق امام زیلعی [ بیان ما یشترط للشهادة فی ثبوت الولادة و البکارة و عیوب النساء ج ۵ ص ۱۶۰ ] پھر فتاویٰ عالمگیریہ [ کتاب الشهادة باب بیان تحمل الشهادة وحدّ ادائها ج ۳ ص ۴۵۲ ] میں ہے **لو سمِع مِن وَراء الحِجاب لا یسَعه ان یشهَد لاحتمال ان یکون غیره اذ النغمة تُشبِه النغمة** الخ **وصورة الثُّنیا التی ذکر لا تحقق لها فیمانحن فیه کما لا یخفیٰ** [فتاویٰ رضویہ ج ۴ ص ۵۲۷]

ٹیلیفون دینے والا اگر سننے والے کے پیشِ نظر نہ ہو ، تو امورِ شرعیہ میں اس کا کچھ اعتبار نہیں ، اگرچہ آواز پہچانی جائے ، کہ آواز مشابہِ آواز ہوتی ہے ، اگر وہ کوئی شہادت دے معتبر نہ ہوگی ، اور اگر کسی بات کا اقرار کرے تو سننے والے کو اُس پر گواہی دینے کی اجازت نہیں ، ہاں اگر وہ اس کے پیشِ نظر ہے ، جسے دو بدو آمنے سامنے سے تعبیر کرتے ہیں ، یعنی اس کی دونوں آنکھیں اُس کی دونوں آنکھوں کے سامنے ہوں ، ایک دوسرے کو دیکھ رہا ہو ، اور ٹیلیفون کا واسطہ صرف بوجہِ آسانی آواز رسانی کے لیے ہو ، کہ اتنی دور سے آواز پہنچنا دشوار تھا ، تو اس صورت میں اس کی بات جس حد تک شرعًا معتبر ہوتی ، اب بھی معتبر ہوگی ، مثلًا خود اپنی رویت کی شہادت ادا کرے تو مانی جائے گی ، اگر وہ مقبول الشہادۃ ہے [فتاویٰ رضویہ ج ۴ ص ۵۲۸، ۵۲۹]

واضح رہے کہ ٹیلیفون سے مسموع بیان کی نا اعتباری کو ، امامِ اہلسنت قُدِّسَ سِرُّہٗ

نے اس پر مبنی نہیں فرمایا ، کہ وہ بیان تار وغیرہ کی طرح بذریعۂ وسائطِ نامعتبر موصول ہوتا ہے ، بلکہ اس پر مبنی فرمایا ، کہ اس میں شاہد سامنے موجود نہیں ہوتا ، صرف آڑ سے آواز سنائی دیتی ہے ، اور اسی وجہِ نااعتباری پر تبیین وعالمگیری سے وہ جزئیہ پیش فرمایا

آواز کی شناخت وغیرہ قرائن سے جو یقین یا غلبۂ ظن حاصل ہو جانا سمجھتے ہیں ، وہ عرفی ہے ،وہ اگر اُن امور سے متعلق ہو ، جو مکاتباتِ ناس فیما بینھم کے دائرے میں آتے ہیں ، تو وہاں مقبول ومعتبر بھی ہے ، مگر دربارۂ ہلال مقبول ومعتبر نہیں ، کیونکہ ثبوتِ ہلال کے لیے شرع نے جو طریقہ بتایا ، وہ اُس طریقۂ شرعی سے حاصل شدہ نہیں ہے ، کہ اس پر صوم وعید کی بنا ہو سکے ، امامِ اہلسنت قُدِّسَ سِرُّہٗ فرماتے ہیں

[یہ زعم کہ ہم کو تو یقین ہو گیا ، صحیح نہیں ، یقین وہ ہے جو حُجّتِ شرعیہ سے ناشی ہو

[فتاویٰ رضویہ ج ۴ ص ۵۶۲]]

اور البُدور الاَجِلّه فی اُمور الاَهِلّه میں فرمایا

[ یقینِ عرفی کچھ بکار آمد نہیں ] [فتاویٰ رضویہ ج ۴ ص ۵۸۰]

پھر اس کی شرح نُور الاَدِلّه میں فرمایا

[اقول۔ یہ ایک نفیس مسئلہ ہے ، جس پر فقیر غفر اللّٰہ تعالیٰ لہٗ نے تنبیہ کی ، یقین دو طرح کا ہوتا ہے ، ایک شرعی کہ طریقۂ شرع سے حاصل ہو ، دوسرا عرفی کہ باوجود عدمِ طریقۂ شرعی ،صرف اپنے مقبولات ومسلمات ، یا تجربیات ومشہورات اور قرائن خارجیہ ، کے لحاظ سے اطمینان حاصل ہو جائے ، ناواقف لوگ مُدرَکِ عرفی وشرعی میں تفرقہ نہ جان کر ، اسے کافی ووافی ودلیلِ شرعی گمان کرتے ہیں ، حالانکہ یہ صریح خطا ہے

مثلاً جہاں شرعِ مطہر نے شہادت میں عدد شرط کیا ، دو مرد یا ایک مرد دو عورتیں ہوں ، وہاں ہمارے کسی اعظمِ معتمد اَجَلِّ مستند نے جسے افضلِ اولیائے عالَم جانیں ، اور وہ واقع میں بھی غوثِ زمانہ ہی ہو ، شہادت دی کہ میرے سامنے ایسا ہوا ، اور میں نے بچشمِ خود دیکھا ، ہمیں جو اعتبار اس کے فرمانے پر آئے گا ، ہرگز دو چار دس بیس کی بات پر بھی اس سے زیادہ نہ ہوگا ، مگر شرع دوسرا گواہ اور مانگے گی ، اور معاملہ زنا میں تین ، تو اگر ایسے ہی تین گواہی دیں جب بھی نامسموع ، کہ قرآنِ کریم نے بِاَرْبَعَةِ شُهَدَآءَ فرمایا ، اگرچہ اس میں شک نہیں ، کہ سامع مطلع کو ان کے ارشاد میں اصلاً محلِّ شک نہ ہوگا

اِسی طرح ہزاروں نظیریں اس مسئلہ کی ہوں گی ، اور پھر قرائن بے چارے کس گنتی شمار میں ہیں ، **ذی علم** کو بارہا واقع ہوتا ہے ، کہ بہت **امورِ خارجہ** کے لحاظ سے ، چاند ہونے پر **اطمینانِ کامل** رکھتا ہے ، مگر جب تک ثبوتِ شرعی نہ ہو ، ہرگز حکمِ **رویت نہیں کرتا** ، یوں ہی جب ثبوت **میزانِ شرع** پر ٹھیک اُترے گا ، مجبوراً حکمِ **رویت کرے گا**، اگرچہ بنظرِ امورِ دیگر کسی طرح ہلال کا ہونا دل پر نہ جمے

ایسی ہی جگہ **عالم و جاہل** کا فرق کھلتا ہے ، جب قرائن اس کے خلاف ظاہر ہوتے ہیں ، جُہّال حکمِ عالم پر اعتراض کرنے لگتے ہیں ، حالانکہ وہ جانتا ہے ، کہ جو میں نے کیا ، وہی رائے صائب تھی ، اور مجھ پر بہر حال مُدرَکِ شرعی کی پابندی واجب [ فتاویٰ رضویہ ج ۴ص ۵۸۳]

● دو چار دس بیس یا کثیر فون در بارۂ ہلال استفاضۂ شرعیہ میں نہیں آسکتے ، کیونکہ **اولاً** تو ان میں احتمالِ تزویر لگا ہوا ہے ، امامِ اہلسنت سے فقہائے کرام کا ارشاد سن چکے ، کہ آڑ

سے جوآواز مسموع ہو ، اس پر احکام شرعیہ کی بنا نہیں ہوسکتی ، کہ آواز آواز سے مشابہ ہوتی ہے

ولہذا فقہائے کرام نے استفاضہ میں متعدد جماعتوں کا بلدۂ ثبوت سے بلدۂ غیرِ ثبوت میں آنا تحریر فرمایا ، کہ اس صورت میں **وہ تعدد واقعی عیانی تعدد ہوگا**، اور النغمة تُشبِہ النغمة یعنی اشتباہِ آواز کی تہمت سے بھی ، اپنے مقبولات و مسلمات و قرائن خفیہ یا متفردہ کے ذریعہ نہیں ، جو کہ محض مورثِ یقینِ عرفی ہوتے ہیں ، بلکہ **ظاہر باہر طور** پر بری ہوگا

فون وغیرہ ترسیلِ آواز کے جدید آلہ جات سے اگر امور دنیا کا یقین ہوجاتا ہے ، تو وہ فوراً نہیں ہوتا ، اور جملہ تفاصیل کے ساتھ نہیں ہوتا ، بلکہ جزوی رو سے ہوتا ہے اور اس کے لیے ایک عرصہ درکار رہوتا ہے ، جس سے کہ احتمالِ خلاف مرتفع ہوجائے

**ثانیاً** دربارۂ ہلال استفاضہ شرعیہ وہ ہے ، کہ بلدۂ ثبوت کے عام سُکّان سے ، بلدۂ غیر ثبوت کے عام سُکّان کو منتقل ہوتا ہے ، نہ یہ کہ صرف قاضی کو پہنچے ، یا محض دو چار دس بیس کان اُسے سن لیں ، امامِ اہلسنت ، ردالمحتار علامہ شامی سے ، اور وہ ذخیرہ امام شمس الائمہ سے ناقل **الصحیح من مذهب اصحابنا ان الخبر اذا استفاض وتحقق فيما بين اهل البلدة الاخرىٰ يلزمهم حكم هذه البلدة** اھ **ومثله فى الشرنبلالية عن المغنى** [ فتاویٰ رضویہ ج ۴ ص ۶۳۳ ردالمحتار ج ۲ ص ۱۰۲ ]

اور علامہ شامی سے ناقل

[ **فكانت تلك الاستفاضة بمعنى نقل الحكم المذكور** ] [فتاویٰ رضویہ ج ۴ ص ۵۵۳]

دیکھو ! بلدۂ غیر ثبوت کے عام سکان تک اس خبر کا پہنچنا فرمایا ہے ، اور جب ان ساکنین تک وہ مستفیض و متحقق پہنچ جائے ، تو اب انہیں کسی قضائے نو کی احتیاج نہیں ، بلکہ بلدۂ ثبوت ہی کی قضا، جبکہ وہ شہر اسلامی اور احکام وحکام کی پابندی وہاں دوامی ہو ، ان بلدۂ غیر ثبوت کے ساکنین کے لیے کافی ہوجائے گی ، اور اُن پر صوم وعید واجب ولازم ٹھہرائے گی ، اور استفاضہ کا مطلب یہ ہوا ، کہ بلدۂ ثبوت میں جو حکم وقضا واقع ہوا تھا ، وہی اس بلدۂ غیر ثبوت کے عام ساکنین کو پہنچا

یہ استفاضہ کی اس صورت میں ہے ، جس کی تحقیق علامہ شامی عَلَیْہِ الرَّحْمَۃُ وَالرِّضْوَان نے فرمائی ـــــــ اور وہ صورت جو امام اہلسنت قُدِّسَ سِرُّہٗ نے ظاہر فرمائی ، اس میں بلدۂ ثبوت کی رویت بذریعۂ تواتر بلدۂ غیر ثبوت کے ساکنین کو پہنچے گی ، اور بغیر کسی حکم وقضا کے صوم وعید کے لیے کافی وموجب ہوگی ، فرماتے ہیں

[ ایک صورت یہ بھی متصور کہ دوسرے شہر سے جماعاتِ کثیرہ آئیں اور سب بالاتفاق بیان کریں ، کہ وہاں ہمارے سامنے عام لوگ اپنی آنکھ سے چاند دیکھنا بیان کرتے تھے ، جن کا بیان مُورِثِ یقینِ شرعی تھا ، ظاہرا اس تقدیر پر وہاں کسی ایسے حاکمِ شرع کا ہونا ضروری نہیں ، کہ رویت فی نفسہا حجتِ شرعیہ ہے لقولہ صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم صُوْمُوْا لِرُؤْیَتِہٖ وَاَفْطِرُوْا لِرُؤْیَتِہٖ جب جماعتِ تواتر جماعتِ تواتر سے اُن کی رویت کی ناقل ہے تو رویت بالیقین ثابت ہوگئی [فتاویٰ رضویہ ج۴ ص۵۵۳] ]

اس سے ثابت ہوا کہ قاضی یا چند افراد کا متعدد مقامات سے رویت یا حکم کی خبریں حاصل کرنے کی کوشش کرنا ، اس زعم پر کہ استفاضۂ شرعیہ ہوجائے گا ، یہ دربارۂ ہلال

استفاضۂ شرعیہ کو نہ سمجھنے سے ناشی ہے ، کیونکہ وہ خبریں ہزار ہوں ، اور بالفرض ہر تہمت و اشتباہ سے بری ہوں ، تو بھی قاضی یا چند اَنفار واحد و آحاد ہیں ، اہل بلدۂ اخریٰ نہیں ، اور استفاضہ وہ ہے جو **استفاض فیما بین اھل البلدۃ الاخریٰ** ہو

پھر استفاضہ کی جس صورت میں نقلِ حکم ہوتا ہے ، اس کے لیے بلدۂ ثبوت میں جن شرطوں کا ہونا ضروری ہے ، آج ان شرطوں پر پورے اترتے بلاد کتنے ہیں؟..... ولہذا امام اہلسنت قُدِّسَ سِرُّہٗ نے زیرِ استفاضۂ مذکور فرمایا

[تاریک شہر جہاں نہ کوئی قاضیِ شرع نہ مفتیِ اسلام ، یا مفتی ہے مگر نا اہل جسے خود احکامِ شرع کی تمیز نہیں ، جیسے آج کل کے بہت مدعیانِ خامکار ، خصوصًا وہابیہ ، خصوصًا نا مقلدین وغیرہم فُجّار ، یا بعض سلیم الطبع سنی ناقص العلم نا تجربہ کار ، یا مفتی محقق معتمد عالِم مستند ہے ، مگر عوام خود سر اُس کے منتظرِ احکام نہیں ، پیشِ خویش اپنے قیاساتِ فاسدہ پر جب چاہیں عید و رمضان قرار دے لیتے ہیں ، ایسے شہروں کی شہرت ، بلکہ تواتر بھی اصلاً قابلِ قبول نہیں ، کہ اُس سے کسی حجتِ شرعیہ کا ثبوت نہ ہوا [فتاویٰ رضویہ ج۴ ص۵۵۲]]

نیز فرمایا

[یہاں عامۂ بلاد میں نہ حاکم شرعی ، نہ لوگ پابندِ احکام شرعی ، پھر استفاضہ ہوا بھی تو کیا **وَحَسْبُنَا اللّٰہُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلّا بِاللّٰہِ** [فتاویٰ رضویہ ج۴ ص۶۴۱]]

آج کیا انقلابِ زمانہ سے صلاح و فلاح کا دور دورہ ہوگیا ، بے علم نا خواندہ اہلِ علم پر اپنی بالا دستی میں اپنی چلتی کون سا دقیقہ فرو گذاشت کرتے ہیں ، گو صورتًا صف تتبع میں رہتے ہیں ،

وہ بھی محض الزام سرکشی کے دفعیہ کے لیے ، پھر ان کی ان کے حسب مرام مقتدائی کے لیے ایک نہیں کئی متسمین علم انہیں فراہم ہیں ، جن کی ہِمَمِ افکار تحصیلِ دنیائے دنی میں گم ، وہ ہزار جان سے ان کی تکمیل اہوا کے لیے ساعی وتیار ، **فانا للّٰہ و انا الیہ راجعون**

جنہیں اللہ تعالیٰ نے علم دیا ، اورنورِ بصیرت سے نوازا ، اُن کے خوف واحتیاط کا یہ عالم ہے ، کہ دو باہم مخالف استفاضے ایک انتیس کا دوسرا تیس کا اُن کے شہر کو پہنچے ، تو وہ غور فرماتے ہیں کہ پہلا کیا دوسرے کا مزاحم ہو سکے گا؟..... جیسے بحالِ صفائے مطلع جمِّ غفیر میں سے دو ایک کو نظر آنا مقبول نہیں ہوتا ـــــ چنانچہ زیرِ استفاضہ فرماتے ہیں

قد وقعتُ هذه الحادثة فی دمشق سنة ۱۲۳۹ تسع و ثلاثین ومائتین وألف ، ثبَت رمضان بدمشق لیلة الجمعة بعد شعبان ثلاثین و کان فی السماء علة فی تلک اللیلة ، ثم استفاض الخبر عن أهل بیروت وأهل حمص أنهم صاموا الخمیس لکن استفاض الخبر عن عامة البلادسوی هذین البلدین أنهم صاموا الجمعة مثل دمشق ، فهل تعتبر الاستفاضة الأولیٰ فی مخالفتها للثانیة أو لا بناء علی أن

یہ واقعۂ استفاضہ ۱۲۳۹ھ میں دمشق میں پیش آیا ، دمشق میں ماہِ رمضان تیس شعبان کے بعد شبِ جمعہ کو ثابت ہوا ، شعبان کی تیسویں شب آسمان میں ابر تھا ، پھر اہلِ بیروت اور اہلِ حمص سے خبرِ مستفیض آئی ، کہ ان لوگوں نے جمعرات کو روزہ رکھا ، لیکن ان دو کے علاوہ عامۂ بلاد سے خبرِ مستفیض آئی ، کہ اُن کے سکان نے دمشق ہی کی طرح جمعہ کو روزہ رکھا ، تو آیا پہلا استفاضہ دوسرے کی مخالفت میں مانا جائے گا ؟..... یا نہیں ؟..... بنا بریں کہ ظاہر اس کو مقتضی

الظاهر يقتضى غلط أهل تلك البلدتين نظير ما مر فيما لو كانت السماء مصحية ورأى الهلا ل واحد لا يعتبر لأن التفرد من بين الجم الغفير ظاهر فى الغلط مع أنه ليس بين تلك البلادبُعْد كثير بحيث تختلف به المطالع ، لكن ظاهر الاطلاق يقتضى لزوم عامة البلاد ما ثبت عن بلدة أخرىٰ ، فكل من استفاض عندهم خبر تلك البلدة يلزمهم اتباع أهلها ، ويدل عليه قوله : ويلزم أهلَ المشرق برؤية أهل المغرب اذ ليس المراد بأهل المشرق جميعهم بل بلدة واحدة تكفى كما لا يخفى

[منحة الخالق على البحر الرائق ج ۲ ص ۲۷۱ علامه ابن عابدين شامى قُدِّسَ سِرُّهُ السامى]

ہے کہ ان دو شہر والوں سے غلطی ہوئی ، جیسے جب آسمان صاف ہو اور کسی ایک کو ہلال نظر آئے تو نہیں مانا جاتا ، کہ جماعتِ عظیم میں سے تنہا ایک کو نظر آنا اس ایک کی غلطی میں ظاہر ہے ، پھر ان بلاد میں کوئی ایسا زیادہ فاصلہ نہیں جس سے اختلافِ مطالع ہو [جس سے ان دو شہروں میں نظر آنا ، اور دیگر بلاد میں نظر نہ آنا ، بعید نہ رہے] لیکن [دربارۂ استفاضہ کلماتِ علماء میں ناصفائی مطلع یا کثیر فاصلہ کی قید نہیں ، تو یہ] ظاہرِ اطلاق مقتضی ہے ، کہ عامۂ بلاد کو جو دوسرے شہر سے ثابت ہوا لازم ہے ، تو جن لوگوں تک بھی اس شہر کی خبر مستفیض پہنچی ، اُن پر اس شہرِ ثبوت کے ساکنین کی اتباع لازم ہے ، اور اس پر یہ قولِ بحر دلیل ہے ، کہ اہلِ مشرق پر اہلِ مغرب کی رویت سے صوم و افطار لازم ہے ، کیونکہ اہلِ مشرق سے مراد تمام بلادِ شرقیہ نہیں ، بلکہ ایک شہر کافی ہے ، جیسا کہ مخفی نہیں

● **دور دراز مقامات** یا **پورے ملک** کو ، خبر رسانی کے جدید آلہ جات ، ظاہر

باہر طریقے پر غلبۂ ظن نہیں کرا سکتے ، اور علامہ شامی عَلَیۡہِ الرَّحۡمَۃُ وَالرِّضۡوَان نے جو توپ کے فیر اور قندیلوں کی روشنی کو رویت کے طُرُقِ مُوجِبہ سے شمار کیا ، تو اس کا سِر بھی واضح فرما دیا کہ

[ لانه علامة ظاهرة تفيد غلبة الظن ] [فتاویٰ رضویہ ج ۴ ص ۵۵۵ ردالمحتار ج ۲ ص ۹۹]

یعنی یہ ایک **کھلی نشانی** اور **ظاہر باہر علامت** ہے جو غلبۂ ظن کرا دیتی ہے ،

جدید آلہ جات کا اعلان جب دور دراز مقامات کو پہنچے گا ، تو وہ ظاہر باہر ثبوت نہیں ہوگا ، اور خارجی قرائن یا اپنے مقبولات و مسلمات ذاتی معلومات سے اگر غلبۂ ظن ہو ، تو ظاہر ہے ، کہ وہ ظاہر باہر غلبۂ ظن نہیں ہوگا ، بلکہ ذاتی انفرادی غلبۂ ظن ہوگا ، اور وہ وہی یقینِ عرفی ہے ، جو در بارۂ ہلال بکار آمد نہیں جیسا کہ گذرا

یونہی ہدایہ و فتح القدیر میں جو فرمایا

| | |
|---|---|
| لو سمع من وراء حجاب كثيف لا يشف من ورائه لا يجوز له ان يشهد لان النغمة تشبه النغمة الا اذا احاط بعلم ذلك لان المسوغ هو العلم غير ان رويته متكلما بالعقد طريق العلم به فاذا فرض تحقق طريق آخر جاز [ فتح القدير كتاب الشهادات ج۷ ص ۳۵۸ ] | دبیز آڑ جس سے پار کچھ نظر نہ آئے اس کے پیچھے سے کچھ سنا تو شہادت نہیں دے سکتا ، اس لیے کہ آواز آواز کے مشابہ ہوتی ہے ، مگر جب کہ اس کو پوری طرح جان لے ، کیونکہ شہادت کو روا ٹھہرانے والی چیز علم ہے ، ہاں آدمی کو عقد کی بات چیت کرتے ہوئے دیکھنا علم کا ایک ذریعہ ہے ، تو جب یہ صورت ہو کہ علم کا کوئی اور ذریعہ پایا گیا تو شہادت دینا روا ہوگا |

اس سے اپنے مقبولات و مسلّمات کے ذریعہ حاصل ہونے والا علم مراد نہیں ، کہ وہ وہی یقینِ عرفی ہے ، جو شرعًا مقبول و معتبر نہیں ، بلکہ وہ علم و یقین مراد ہے ، جو ظاہر

باہر طریقے سے ہو ، ولہذا اعلامہ ابن ہمام قُدِّسَ سِرُّہٗ نے اس کی تصویر یہ پیش کی

وذلک بان یکون دخل البیت فراٰہ فیہ وعلم انہ لیس بہ احد غیرہ ولا منفذ غیر الباب وھو قد جلس علیہ وسمع الاقرار اوالبیع فانہ حینئذٍ یجوز لہ الشھادۃ علیہ بما سمع لانہ حصل بہ العلم فی ھذہ الصورۃ

[ فتح القدیر کتاب الشھادات ج۷ص۳۵۸ ]

جیسے گھر میں جا کر دیکھا اور جان لیا کہ اس گھر میں ایک شخص کے علاوہ کوئی نہیں اور دروازے کے سوا اس گھر میں گھسنے کا کوئی ذریعہ نہیں ، اب دروازے پر بیٹھ گیا اور اقرار یا بیع سنا تو جو کچھ سنا اس کی اس شخص کے خلاف شہادت دے سکتا ہے کہ اس صورت میں یقیناً اسے علم حاصل ہے

ولہذا ٹیلیفون کے ذریعہ خبرِ رویت کی بے اعتباری کا حکم دے کر امام اہلسنت قُدِّسَ سِرُّہٗ نے فرمایا

وصورۃ الثُّنیا التی ذکر لا تحقق لھا فیما نحن فیہ کما لا یخفی

مستثنیٰ کی جو صورت ذکر فرمائی ، مسئلۂ دائرہ میں قطعاً نہیں پائی جاتی ، جیسا کہ مخفی نہیں

[فتاویٰ رضویہ ج۴ ص۵۲۷]

مسلمانوں پر شریعتِ مطہرہ نے یہ لازم نہیں فرمایا ، کہ انتیس کی رویت اگر تمہیں نہ ہو ، تو ضرور ہی کہیں سے تلاش کر کے لاؤ...... یا تمہیں ہوگئی تو ضرور ہی دور دراز شہروں کو اسے پہنچاؤ ، ہرگز نہیں ــــ بلکہ یہ فرمایا

صوموا لرؤیتہ وافطروا لرؤیتہ فان اغمی علیکم فاکملوا عدۃ شعبان ثلثین [ بخاری شریف کتاب الصوم ج ۱ ص ۲۵۶ ]

چاند دیکھ کر روزہ رکھو ، چاند دیکھ کر ختم کرو ، اور اگر مطلع صاف نہ ہو ، تو تیس کی گنتی پوری کرلو [فتاویٰ رضویہ ج۴ ص۵۷۵]

ــــ ’’مسلمانوں کو حکم سے غرض ہے تیس انتیس سے کیا کام ‘‘ــــ [فتاویٰ رضویہ ج۴ص۵۲۸]

مسلمان اس کے محتاج ہیں ، کہ انہیں اللہ و رسول جَلَّ وَ عَلا وَصَلَّی اللّٰہُ تعَالیٰ عَلَیْہِ وَسَلَّم کے حکم کی بندگی ، اور فرمانِ خدا اور رسول کے سامنے سچے دل سے سرافگنی سکھائی جائے ،علامہ سید محمد ابن عابدین شامی تمام دیارِ شامیہ کے مفتیِ اجل رَحْمَۃُ اللّٰہِ تعَالیٰ عَلَیْہ نے ، بلا ثبوتِ شرعی ماہِ رمضان کا روزہ شروع کر لینے سے ، مسلمانوں کو روکا ، اگر چہ بار ہا ایسا ہوا ، کہ ثبوت ملنے پر ، یکم رمضان کا روزہ ، آپ نے قضا رکھا ، اور مسلمانوں سے رکھوایا ، مگر حکم کی بندگی کرنا کرانا سکھایا ، چنانچہ مِنْحۃ الخالق علی البحر الرائق کتاب الصوم ج ۲ ص ۲۶۹ میں فرماتے ہیں

| | |
|---|---|
| [قلّ مایُریٰ الھلال فیھا (ای فی دمشق ) فی لیلتہٖ وقد وقع فی زمنی غیر مرۃ قضاء نا یوما افطرناہ من اولہ] | دمشق میں انتیس کو ہلال کم ہی دکھائی دیتا ہے ، میرے زمانے میں بار ہا ایسا ہوا ، کہ یکم رمضان کا روزہ ، جو ہم نے نہ رکھا تھا ، اُسے قضا رکھا |

● علامہ ابن حجر ہیتمی شافعی نے الفتاوی الفقھیۃ الکبریٰ میں جو فرمایا

[واقل عدد المستفیض اثنان وھو قول الفقھاء ] [کتاب الصوم ج ۲ ص ۶۱]

اس سے حسب مصطلح شوافع مراد یہ ہے کہ جو روایت حدیث دو طرق سے مروی ہو وہ فقہاء کے لیے استنباط احکام میں حدیث مستفیض کا درجہ رکھتی ہے ـــــــ نہ یہ کہ **دربارۂ ہلال** دو کا بیان فقہاء کے نزدیک استفاضہ ہو جائے گا ، حاشا ـــــ امرِ ہلال میں فقہاء کے نزدیک استفاضہ کیا ہے؟...... اسے تو علامہ ابن حجر نے وہیں اسی بیان میں تین سطر بعد خود ہی تحریر فرمادیا کہ

**ومن ثم قال الفقهاء يشترط فی الاستفاضة ان یسمع الشاهد من جمع کثیرین یقع فی نفسہٖ صدقهم ویؤمن توافقهم علی الکذب فلا یکفی سماعه من عدلین لم یشهداه علیٰ انفسهم**

دیکھو ! کتنا صاف فرمایا کہ.....استفاضہ میں ایسی جماعت کثیرہ سے سننا ضروری ہے ، جن کے بیان کی سچائی پر دل کو اطمینان ہوجائے ، اور یہ کھٹکا نہ رہ جائے کہ ان لوگوں نے اس معاملے میں کذب بیانی پر ایکہ کرلیا ہوگا....مزید برآں اس پر یہ تفریع بھی ذکر فرمادی کہ.... استفاضہ میں دو عادلوں سے سننا کافی نہیں

تو وہ قول بالا ، کہ وہ بھی فقہاء ہی سے انہوں نے نقل کیا ، اُس کا یہ مطلب ہو کہ.....دربارۂ ہلال استفاضہ میں دو کا بیان کافی ہے......تو صریح تعارض قولین ہوجائے گا۔

● فقیہ حنبلی سلیمان بن عبدالقوی طوفی نے شرح **مختصر الروضة** میں اگر یہ کہا کہ ــــــ مفہومِ استفاضہ میں تواتر ماخوذ نہیں ــــــ تو دو تین چار معدودے چند کی خبر کو روایات اثر واحکام موت ونسب و وقف وغیرہ میں نامستفیض ہی کہا ، چہ جائیکہ استفاضۂ ہلال ، اور اس کو بھی رد کردیا کہ ایسی خبر مستفیض ہوجاتی ہے ، بلکہ دربارۂ مستفیض اپنی تحقیق میں وہ شیوع معتبر مانا جس میں کذب کا امکانِ عادی نہ رہے ، اور یہ اس کثرت میں ہوتا ہے جو بالغ مبلغ تواتر ہو ، ان کی عبارت یہ ہے

**وأیضا الخبر اما تواتر : وقد عرف ، أو آحاد : وهو اما مستفیض ، [أو غیر مستفیض ] وهو بقیة الآحاد .**

**قلت : المستفیض مأخوذ من : فاض الماء والاناء ونحوه : اذ امتلأ ، حتی**

تبـدد الماء من حافاته ، كما سبق فى شرح الخطبة . والتحقيق فى الخبر المستفيض بموجب هذا الاشتقاق ، وبموجب عرف الناس : أنه الخبر الشائع الذائع ، المنتشر فـى الـنـاس انتشـارا يبعد معه الكذب عادة ، وهو الذى يثبت به الموت ، والنسب ، والـمـلـك الـمـطـلـق ، والـنكاح ، والوقف ومصرفه ، والعتق ، والولاء ، والولاية ، والعزل ، والخلع ، والطلاق على الصحيح فيه من حيث النظر

فأما من اعتبر فيه عددا يقع العلم بخبره على ظاهر كلام أحمد والخرقى ، فهو اعتبار التواتر فيه ، وليس بمعتبر فى الاستفاضة .

وأمـا اكتـفـاء الـقاضى فيه باثنين فصاعدا ، وقول من قال : ثلاثة فصاعدا ، فليس لأن المستفيض ذلک ، بل لأن الغالب فيما أخبر به اثنان أو ثلاثة فصاعدا أنه مستفيض عند هذا القائل ، وهو ممنوع . والتحقيق فى المستفيض ما ذكرناه

[ شرح مختصر الروضة. تعريف الاحاد ج ٢ ص ١٠٨ ، ١٠٩ ]

فليكن التحقيق محمولا على الشيوع فى المرتبة الثانية وبذلک يكون المستفيض احـد قسـمـى الاٰحاد ولا يعارض قوله الاٰتى ”وليس معتبرا فى الاستفاضة“ وحينئذ كأنّه الموافق لما قال الحنفية فى الروايات للاثر كما فى المسلّم والفواتح ـ

فقط واللّٰه ورسوله اعلم بالصواب جَلَّ وَعَلَا وصَلَّى اللّٰهُ تعالىٰ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ .




کتبه الفقير **محمّد كوثر حسن**

السنّى الحنفى القادرى الرضوى غفر له

۱۱رصفر المظفر ۱۴۳۵ھ مطابق ۱۶ر دسمبر ۲۰۱۳ء

ملک سخن کی شاہی تم کو رضا مسلم
جس سمت آگئے ہو سکے بٹھا دیے ہیں




رعایتی قیمت
150/=

صفحات ۵۸۴

# مژدہ باد

سیدنا امام غزالی قدس سرہ کی طرف سے اسلام دشمن فلسفیوں کا **رد** امام اہلسنت قدس سرہ کے غیر مطبوعہ حاشیہ

رحمة الملکوت سے نایاب جواہر پارے **اور** فتاوائے مترجم کے عربی حاشیہ الکلمة الملهمة میں

آپ کے کلام پر بہ روشِ بحثِ علمی کیے گئے اعتراض کا **ردّ و جواب** اور حقیقت سے کشفِ حجاب

**نیز**

مولوی **شبلی** اعظم گڑھی کی **تعلّق** پر لب کشائی کا **ردِّ متین**

## Noori Darul Ifta

Darul Uloom Noori (Noori Nagar)
319, Gadarahwa, Balrampur-271201 U.P.